ہر کہ او خویش خود بیگانہ شد
نامش از روے بدی افسانہ شد

ہر وہ شخص جو اپنے عزیزوں سے بیگانہ ہوگیا
اس کا نام بُرائی کے چہرے سے مشہور ہوگیا

## خاتمہ

اہلِ دیں را ایں قدر کافی بود
اہل دنیا را ہمیں وافی بود ہر کہ ایںہا

را بداند عاقل است
وانکہ ایںہا کار بندد کامل است

در جوارِ انبیا دار السلام
ہمنشیں اولیا باشد مُدام

## آخری حصہ، انتہا

دین داروں کو اس قدر (نصیحت) کافی ہے
دنیاداروں کو یہی کافی ہے

جوان کو جان لیتا ہے تو عقلمند ہے
اور جوان پر عمل کرتا ہے تو کامل انسان ہے

انبیاء کی پڑوس جنت میں
اولیا کی صحبت میں ہمیشہ رہے گا

روزی۔ عقارب ۔عقرب کی جمع ہے، بچھوں۔ خویش ۔عزیز، رشتہ دار۔ بیگانہ ۔اجنبی، غیر ملکی، پر دیسی۔ بدی ۔ برائی۔ افسانہ شد ۔مشہور ہوگیا۔ فعل ماضی، صیغہ واحد غائب، شدن مصدر سے۔

### خاتمہ

حل لغات: اہل دیں ۔دین دار لوگ۔ اہل دنیا ۔دنیا دار لوگ۔ ہمیں ۔یہی۔ بداند ۔جان لیتا ہے، فعل مضارع، صیغہ واحد غائب، دانستن مصدر سے۔ عاقل است ۔عقلمند ہے۔ کار بندد۔ عمل کرتا ہے، فعل مضارع، واحد غائب، بستن مصدر سے، باندھنا۔ کامل است ۔مکمل ہے۔ جوار ۔پڑوس، ہمسائیگی۔ انبیاء ۔نبی کی جمع ہے، پیغمبر۔ دار السلام ۔سلامتی کا گھر، جنت۔ ہمنشیں ۔صحبت۔ اولیاء ۔ولی کی جمع ہے، دوست۔ مُدام ۔ہمیشہ۔



## دعا

یارب آں ساعت کہ جاں برلب رسد
جسم پژمردہ بتاب و تب رسد
شربتِ شہد شہادت نوشیم
خلعت راہِ سعادت پوشیم
چوں ندارم در دو عالم جز تو کس
ہم تو می باشی مرا فریادرس

☆☆☆☆☆☆

تمت بالخیر

## دعا

اے اللہ اس وقت جب جان لب پر پہونچے
کُملایا ہوا جسم بیقراری میں پہونچے
ہم شہادت کے شہد کا شربت پیئیں
اور سعادت کے راستے کا لباس پہنیں
جب میں دونوں جہاں میں تیرے علاوہ کسی کو نہیں
رکھتا تو تو ہی میرے فریاد کو پہونچنے والا ہے

☆☆☆☆☆☆

تمت بالخیر

### دعا

حل لغات: یارب ۔اے پالنے والے۔ ساعت ۔گھڑی، لمحہ۔ برلب رسد ۔لب پر پہونچے، فعل مضارع، صیغہ واحد غائب، رسیدن مصدر سے، پہونچنا۔ پژمُردہ ۔کملایا ہوا، نڈھال۔ تاب وتب ۔بیقراری، گھبراہٹ۔ شہادت ۔خدا کی راہ میں مارا جانا، گواہی۔ نوشیم ۔ہم پیئے، فعل ماضی، صیغہ جمع متکلم، نوشیدن مصدر سے، پینا، فعل مضارع، نوشد، فعل امر، بنوش۔ خلعت ۔وہ پوشاک جو بادشاہ یا امرا کی طرف سے بطور عزت افزائی ملے۔ پوشیم ۔ہم پہنے، فعل ماضی، صیغہ، جمع متکلم، پوشیدن مصدر سے، پہننا، فعل مضارع، پوشد، فعل امر، بپوش۔ چوں ۔جب۔ ندارم ۔میں نہیں رکھتا ہوں، فعل ماضی منفی، صیغہ واحد متکلم، داشتن مصدر سے، رکھنا۔ دو عالم ۔دونوں جہان۔ جز تو ۔تیرے علاوہ۔ ہم تو می باشی ۔تو تو ہی ہوئے، ہوگا، فعل مضارع، صیغہ واحد حاضر، بودن مصدر سے، خلاف قیاس۔ مرا فریادرس ۔میرے فریاد پہونچنے والا، مددگار۔

ختم شدہ